بالکل بچہ جس کا گوشت سریش کی طرح چیک دار اور ملائم ہو نہ کا نو جب بڑا ہو تو کا نو۔

فِیْ کُلِّ سَائِمَۃٍ فَرَعٌ۔ ہر چرنے والے جانور (جیسے گائے بیل، بھینس، بکری، اونٹ) میں فرع کی قربانی ہے (یعنی سو راس پورے ہونے پر ایک جانور کی قربانی کرنا) مجمع البحار میں ہے کہ مشہور قول یہ ہے کہ فرع اور عتیرہ میں کوئی قباحت نہیں ہے اگر اللہ کے نام پر کی جائے بلکہ مستحب ہے اور لا فرع و لا عتیرۃ کی حدیث سے یہ مراد ہے کہ وہ واجب نہیں ہیں جس کا جی چاہے کرے جس کا جی نہ چاہے نہ کرے اور فقراء اور مساکین کو گوشت بانٹنا صدقہ ہے اور نیک کام ہے۔

اِنَّ جَارِیَتَیْنِ جَاءَ تَا تَشْتَدَّ انِ اِلَی النَّبِیِّ وَ ھُوَ یُصَلِّیْ فَاَخَذَتَا بِرُکْبَتَیْہِ فَفَرَعَ بَیْنَھُمَا۔ دو چھوکریاں دوڑتی ہوئی آنحضرت ﷺ کے پاس آئیں آپؐ نماز پڑھ رہے تھے انہوں نے آپ کے گھٹنے تھام لئے آپؐ نے ان دونوں کو ایک دوسرے سے جدا کر دیا (ان کو لڑائی سے روک دیا)۔

اِخْتَصَمَ عِنْدَہٗ بَنُوْ اَبِیْ لَھَبٍ فَقَامَ یُفَرِّعُ بَیْنَھُمْ۔ ابولہب کے بیٹے آپس میں ایک دوسرے سے لڑنے لگے آپ کھڑے ہو کر ان میں بیچ بچاؤ کرنے لگے۔

کَانَ یُفَرِّعُ بَیْنَ الْغَنَمِ۔ آپ بکریوں کو جب وہ ایک دوسرے سے لڑتیں جدا کر دیتے (ہروی نے یفرع قاف سے ذکر کیا ہے ابو موسیٰ نے کہا یہ ان کی غلطی ہے)۔

یَکَادُ یَفْرَعُ النَّاسَ طُوْلًا۔ آپ لوگوں سے بلند اور دراز معلوم ہوتے۔

کَانَتْ تَفْرَعُ النِّسَاءَ طُوْلًا۔ حضرت ام المومنین سودہؓ کا قد سب عورتوں سے اونچا تھا۔

تَفْرَعُ النِّسَاءَ جِسْمًا لَا تَخْفٰی عَلٰی مَنْ یَّعْرِفُھَا۔ حضرت ام المومنین سودہؓ اپنے بھاری بھرکم جسم اور درازی قامت سے پہچان لی جاتیں جو شخص ان کو جانتا ہوتا وہ ان کو پہچان لیتا (گو کپڑے میں لپٹی ہوئی نکلتیں)۔

کَانَ یَرْفَعُ یَدَیْہِ اِلٰی فُرُوْعِ اُذُنَیْہِ۔ آنحضرت ﷺ (نماز میں) اپنے ہاتھوں کو کانوں کے بالائی حصہ تک اٹھاتے۔

(ایک روایت میں کندھوں تک ہے اور امام شافعیؒ نے دونوں روایتوں میں یوں جمع کیا ہے کہ انگوٹھے تو کانوں کی لو کے برابر آ جاتے اور ہتھیلیاں کندھوں تک رہتیں۔ بعض نے دونوں طرح جائز رکھا ہے)۔

فَمَا کُنَّا نَنْصَرِفُ اِلَّا فِیْ فُرُوْعِ الْفَجْرِ۔ ہم رمضان میں تراویح سے اس وقت فارغ ہوتے جب صبح کی ابتداء قریب ہوتی۔

اِنَّ لَھُمْ فِرَاعَھَا۔ زمین کا بلند حصہ وہ لے لیں۔

فِرْعٌ۔ اونچا پہاڑ۔

سُئِلَ مِنْ اَیْنَ اَرْمِی الْجَمْرَتَیْنِ قَالَ تَفْرَعُھُمَا۔ عطاءؒ سے پوچھا گیا ہم دونوں جمروں پر کہاں سے کنکریاں ماریں۔ انھوں نے کہا بلند جانب پر کھڑے ہو کر۔

اَیُّ الشَّجَرَۃِ اَبْعَدُ مِنَ الْخَارِفِ قَالُوْا فَرْعُھَا قَالَ وَ کَذٰلِکَ الصَّفُّ الْاَوَّلُ۔ درخت کا کونسا حصہ میوہ توڑنے والے کو دور پڑتا ہے۔ لوگوں نے عرض کیا اوپر کی شاخیں، فرمایا صف اول کی یہی مثال ہے۔ (یہ حدیث کتاب الخاء میں گذر چکی ہے)۔

اَعْطَی الْعَطَایَا یَوْمَ حُنَیْنٍ فَارِعَۃً مِّنَ الْغَنَائِمِ۔ آنحضرت ﷺ نے جنگ حنین کی لوٹ میں سے لوگوں کو عطیات دیئے پانچواں حصہ نکالنے سے پہلے (یعنی اصل مال میں سے خمس علیحدہ کرنے سے پہلے)۔

کَانَ یَجْعَلُ الْمُدَبَّرَ مِنَ الثُّلُثِ وَ کَانَ مَسْرُوْقٌ یَّجْعَلُہٗ فَارِعًا مِّنَ الْمَالِ۔ شریح قاضی مدبر غلام یا لونڈی کی آزادی تہائی مال میں سے نافذ کرتے (یعنی تہائی مال میں جہاں تک گنجائش ہوتی اتنا حصہ اس کا آزاد ہوتا) اور مسروق تابعی اس کو کل مال سے نافذ کرتے۔

اَلْفُرْعَانُ اَفْضَلُ اَمِ الصُّلْعَانُ فَقَالَ الْفُرْعَانُ قِیْلَ فَاَنْتَ اَصْلَعُ قَالَ کَانَ رَسُوْلُ اللّٰہِ ﷺ اَفْرَعَ۔ حضرت عمرؓ سے پوچھا گیا وہ لوگ بہترین ہیں جن کے سر کے بال انبوہ ہوں، سارے سر پر بال ہوں یا جن کے سامنے کا حصہ سر کے بالوں سے صاف ہو (پہلے لوگوں کو افرع کہتے ہیں اور دوسروں کو

اصلع) آپؐ نے فرمایا افرع بہتر ہیں- لوگوں نے کہا آپ تو اصلع ہیں کہنے لگے (میں اصلع ہوا تو کیا) آنحضرت ﷺ افرع تھے (آپ کے سارے سر مبارک پر گھنے ہوئے بال تھے- بعض نے کہا افرع وہ شخص جس کے بال کندھوں تک ہوں- غرض حضرت عمرؓ کی یہ ہے کہ جو صفت آنحضرت ﷺ کی تھی وہی افضل ہے-)

لَا يَؤُمَّنَّكُمْ اَنْصَرُ وَلَا اَزَنُّ وَلَا اَفْرَعُ- جو شخص بے ختنہ ہو یا پاخانہ پیشاب کو روکے ہوئے ہو یا وسواس والا ہو وہ شخص تمہاری امامت نہ کرے-

فُرْعٌ- ایک مقام کا نام ہے حرمین شریفین کے درمیان-

يَفْتَرِعُهَا- اس کی ازالہ بکارت کرے (یعنی لونڈی کی تو حاکم اس سے اس قدر نقصان لونڈی کے مالک کو دلوائے جو ثیبہ کی قیمت میں بہ نسبت باکرہ ہے)-

مَضَتْ اُصُوْلٌ نَحْنُ فُرُوْعُهَا- جڑیں گزر گئیں ہم ان کی شاخیں ہیں (یعنی باپ دادا گزر گئے بیٹے پوتے باقی ہیں)-

عَلَيْنَا اَنْ نُّلْقِيَ اِلَيْكُمُ الْاُصُوْلَ وَ عَلَيْكُمْ اَنْ تُفَرِّعُوْا- امام محمد باقرؒ اور امام جعفر صادق علیہما السلام نے فرمایا ہمارا کام یہ ہے کہ تم کو اصلیں (قواعد کلیہ) بتلائیں پھر تم ان سے شاخیں نکال لو (جزئی مسائل ایک کلی قاعدے سے نکال لو جیسے تمام فقہا کی عادت ہے مثلاً امام علیہ السلام نے فرمایا کہ شراب اس وجہ سے حرام ہے کہ اس سے نشہ ہوتا ہے اب سب نشہ لانے والی چیزوں کی حرمت اس سے سمجھ لو-)

فَلَمَّا افْتَرَعَهَا غَلَبَ الدَّمُ- جب اس کی ازالہ بکارت کی تو خون بہت بہنے لگا-

اِذَا فُرِعَتِ الْمَرْاَةُ ذَهَبَ جُزْءٌ مِّنْ حَيَاهَا- جب کسی عورت کی بکارت زائل کی جائے تو اس کی شرم اور حیا کا ایک حصہ جاتا رہے گا (کیونکہ کنواری کو بہ نسبت ثیبہ کے زیادہ شرم ہوتی ہے)

اِيَّاكُمْ وَ الْكِذْبَ الْمُفْتَرَعَ قِيْلَ لَهٗ وَ مَا الْكِذْبُ الْمُفْتَرَعُ قَالَ يُحَدِّثُكَ الرَّجُلُ بِحَدِيْثٍ فَتَتْرُكَهٗ فَتَرْوِيْهِ عَنْ غَيْرِ الَّذِيْ حَدَّثَكَ بِهٖ- مفترع جھوٹ سے بچے رہو- لوگوں نے عرض کیا مفترع جھوٹ کیا ہے- فرمایا وہ یہ ہے کہ ایک شخص تم سے کوئی بات بیان کرے اور تم اس کو چھوڑ کر دوسرے شخص سے اس کو نقل کرو (یعنی دوسرے شخص کا نام لو کہ اس نے تم سے یہ بیان کیا تھا)-

فِرْعَوْن- ایک عجمی نام ہے (اس کی جمع- فراعین ہے) ابن جوزیؒ نے کہا فرعون تین گزرے ہیں- ایک حضرت ابراہیمؑ کا فرعون اس کا نام سنان تھا- دوسرے حضرت موسیٰؑ کا فرعون اس کا نام ولید بن مصعب تھا- تیسرے حضرت یوسفؑ کا فرعون اس کا نام ریان بن ولید تھا اور حضرت یوسف علیہ السلام جب مصر میں گئے تھے اس دن میں اور جس دن حضرت موسیٰ علیہ السلام وہاں گئے تھے چار سو برس کا فاصلہ تھا اور ہر ایک شریر اور سرکش کو فرعون کہتے ہیں اور سرکشوں کو فراعنہ اور عرب لوگ کہتے ہیں- تفرعن یاذو فرعنة یعنی مکر اور فریب اور شرارت والا-

كَانَ ﷺ اَفْرَعَ وَ اَبُوْبَكْرٍ اَفْرَعَ- آنحضرت ﷺ اور حضرت ابوبکر صدیقؓ دونوں کے سارے سر پر جھنڈ بال تھے (سر کا سامنے کا حصہ بالوں سے خالی نہ تھا یعنی اصلع نہ تھے لیکن حضرت عمرؓ اور حضرت علیؓ دونوں اصلع تھے)-

فُرْعُلٌ- بجو کا بچہ (نر کو فُرْعُلَان کہتے ہیں اور مادہ کو فُرْعُلَةٌ اس کی جمع فَرَاعِلُ اور فَرَاعِلَةٌ)-

سُئِلَ عَنِ الضَّبُعِ فَقَالَ الْفُرْعُلُ تِلْكَ نَعْجَةٌ مِّنَ الْغَنَمِ- حضرت ابوہریرہؓ سے پوچھا گیا کہ بجو کا کھانا کیسا ہے (یعنی حلال ہے یا حرام ہے) انھوں نے کہا بجو تو ایک بھیڑ ہے بکری کی قسم میں سے (یعنی بکری کی طرح وہ حلال ہے)-

فَرْغٌ- بہہ جانا-

فُرُوْغٌ اور فَرَاغٌ- خالی ہونا' قصد کرنا' بیکار جانا-

فَرَاغَةٌ- کشادگی' بےصبری' بےقراری-

تَفْرِيْغٌ- بہانا' خالی کرنا-

اِفْرَاغٌ- بہانا' اتارنا-

تَفَرُّغٌ- بیکاری' کوشش کرنا-

اِسْتِفْرَاغٌ- قے کرنا' بہت کوشش کرنا-

كَانَ يُفْرِغُ عَلٰى رَاْسِهٖ ثَلٰثَ اِفْرَاغَاتٍ- آنحضرت

ﷺ غسل میں تین بار اپنے سارے بدن پر پانی بہاتے تھے۔ (عرب لوگ کہتے ہیں افرغت الاناء افراغا یا فرغته تفریغا۔ جب برتن کو الٹ کر جو کچھ اس میں ہے وہ سب بہادے)۔

ثُمَّ تُفْرِغَانِهِ فِيْ اَفْوَاهِ الْقَوْمِ۔ پھر لوگوں کے مونہوں میں اس کو بہاؤ (یعنی پلاؤ)۔

فَاَفْرَغَهَا فِيْ صَدْرِيْ۔ پھر اس کو میرے سینے میں انڈیل دیا (یعنی اس طشت کو جس میں فرشتے ایمان اور علم بھر کر لائے تھے)۔

اُفْرُغْ اِلٰی اَضْيَافِكَ۔ اپنے مہمانوں کی طرف جا یا دل کھول کر فراغت کے ساتھ ان کی مہمانی کر۔

اِنَّ رَجُلًا مِّنَ الْاَنْصَارِ قَالَ حَمَلَنَا رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ عَلٰی حِمَارٍ لَّنَا قَطُوْفٍ فَنَزَلَ عَنْهُ فَاِذَا هُوَ فِرَاغٌ لَّا يُسَايَرُ۔ ایک انصاری شخص نے بیان کیا کہ ہم نے آنحضرت ﷺ کو اپنے ایک گدھے پر سوار کیا جو مٹھا اور سست دیر میں چلنے والا تھا جب (آپ سواری کر کے) اس پر سے اترے تو کیا دیکھتے ہیں کہ وہ چالاک اور تیز رو ہو گیا ہے کوئی جانور اس کے برابر چل نہیں سکتا (یہ آپ کا ایک معجزہ تھا کہ مٹھا جانور آپ کی سواری کی برکت سے تیز اور چالاک ہو گیا)۔

وَلَا يَعْجَلَنَّ حَتّٰی يَفْرُغَ مِنْهُ۔ جلدی نہ کرے اچھی طرح فراغت کے ساتھ پیٹ بھر کر کھالے۔

مَنِ اتَّبَعَ الْجَنَازَةَ حَتّٰی يُفْرَغَ مِنْهَا فَلَهٗ قِيْرَاطَانِ۔ جو شخص جنازے کے ساتھ رہے اخیر تک یعنی دفن سے فراغت تک اس کو ثواب کے دو قیراط ملیں گے (ان قیراطوں کا وزن اللہ ہی جانتا ہے)۔

وَدِدْتُ عَمَلًا اَعْمَلُهٗ فَاَفْرُغُ مِنْهُ۔ میں چاہتی ہوں کہ نیک کام ایسا کروں جس سے فراغت کرلوں (جیسے معین کام کی نذر کرنا مثلاً ایک بردہ آزاد کرنے کی یا ایک مہینہ روزہ رکھنے کی۔ برخلاف غیر معین کام اس میں دل کو اطمینان نہیں ہوتا کہ وہ کام پورا ہوا یا نہیں)۔

لِتَسْتَفْرِغَ صَحْفَتَهَا وَلِتَنْكِحَ۔ جس عورت کو پیغام نکاح دیا جائے وہ اپنی سوکن کو طلاق دے ڈالنے کی خواہش نہ کرے تاکہ اس کی کھانے کی رکابی بھی خود مار لے (یعنی اس کے حصہ کا جو نان ونفقہ ہے وہ مجھ ہی کو مل جائے) اور نکاح کرلے۔

فُرِغَ اِلٰی كُلِّ عَبْدٍ مِّنْ خَلْقِهٖ۔ ہر بندے کی پیدائش میں اس کی پانچ باتوں سے فراغت ہو جاتی ہے (اسی وقت لکھ دی جاتی ہیں جن میں تغیر وتبدل نہیں ہو سکتا)۔

قَوْسٌ فِرَاغٌ۔ وہ کمان جس سے جلد جلد تیر ماریں یا جس کا تیر دور تک جائے۔

اِشْرَبَا مِنْهُ وَ اَفْرِغَا۔ اس پانی میں سے پیتے رہو اور بدن پر ڈالتے رہو۔

فَرْغُ الدَّلْوِ۔ ڈول کا وہ حصہ جہاں سے پانی نکلتا ہے۔

فَرْغَانَه۔ ایک ملک کا نام ہے۔

طَعْنَةٌ فَرْغَاءُ۔ ایسا زخم بھالے کا جو کشادہ اور زد وسیع ہو۔

ذَهَبَ دَمُهٗ فِرْغًا۔ اس کا خون بیکار گیا (ضائع ہوا نہ دیت نہ قصاص)۔

وَ اَنْ لَّا يَدْعُوَ لِاَمْرٍ قَدْ فُرِغَ مِنْهُ۔ (دعاء قبول ہونے کی کئی شرطیں ہیں ان میں سے ایک یہ ہے) ایسے امر کی دعاء نہ کرے جس سے فراغت ہو چکی ہے (جو پیدا ہوتے لکھ دیا گیا ہے اس میں تغیر وتبدل نہیں ہو سکتا مثلاً یہ کہ میں کبھی نہ مروں ہمیشہ زندہ رہوں یا میرا حشر نہ ہو یا مجھ کو غیب کا علم حاصل ہو جائے)۔ مترجم کہتا ہے کہ رزق اور روزی اور سعادت اور شقاوت اور عمر بھی پیدا ہوتے ہی لکھ دی جاتی ہے مگر ان کے لئے دعاء کرنا آنحضرت ﷺ سے ثابت ہے جیسے اَللّٰهُمَّ اجعلني طويل العمر كثير الرزق اور اللهم وسع لي في رزقي و في اجلي اللّٰهم اجعلني سعيدًا تو اس حدیث میں قد فرغ منہ سے وہ امر مراد ہیں جن کے خلاف ہونا محال ہے مثلاً ہر آدمی کے لئے ایک دن موت لازمی ہے اب یہ دعاء کرنا کہ میں کبھی نہ مروں سفاہت اور نادانی ہے۔

سَاَفْرُغُ لَكَ۔ یہ تہدید کے لئے کہا جاتا ہے یعنی اب میں سب کام چھوڑ کر تمہاری خبر لوں گا۔

سَنَفْرُغُ لَكُمْ۔ اب ہم تم سے حساب لیں گے۔

خَلَقَ اللّٰهُ الْجَنَّةَ فَلَمَّا فَرَغَ - اللہ تعالیٰ نے بہشت پیدا کی جب اس سے فارغ ہوا-

اُفٍّ لِرَجُلٍ لَا يَفْرُغُ نَفْسَهُ بِكُلِّ جُمُعَةٍ لِاَ مْرِ دِيْنِهِ - افسوس ہے اس شخص پر جو جمعہ کے دن اپنے دین کے کام کے لئے فارغ نہ ہو (جمعہ کے دن بھی دنیا کے کام نہ چھوڑے اور جمعہ کی نماز ادا نہ کرے)

اِنَّ اللّٰهَ يُبْغِضُ كَثْرَةَ الْفَرَاغِ - اللہ تعالیٰ بہت بیکاری کو برا جانتا ہے (یعنی بطالت اور بے شغلی کو- آدمی کو چاہئے کہ اپنے اوقات ضائع نہ کرے دنیا اور دین دونوں کے اشغال میں مصروف رہے)-

اَفْرَغَ عَلَيْهِ النِّعْمَةَ - اس پر نعمتوں کو انڈیلا - یعنی اس کے ساتھ بہت احسانات کئے-

اَفْرَغْتُ الدِّمَاءَ - میں نے خونریزی کی-

فَرْفَرَةٌ - چیخنا' آمیزش کرنا' بہت کرنا' توڑنا کاٹنا' ہلانا' کسی کی عزت لینا' اپنا بدن جھاڑنا' جلدی کرنا' چھوٹے چھوٹے قدم رکھنا' ہلکا ہونا' پھاڑنا' زبان کو دانتوں پر ملنا' سر ہلانا-

فَرْفَارٌ - ایک کالا درخت ہے آبنوس کی طرح خوشبودار-

فَرْ فُورٌ - بھیڑ کا بچہ-

مَا رَاَيْتُ اَحَدًا يُفَرْفِرُ الدُّنْيَا فَرْ فَرَةَ هٰذَا الْاَعْرَجِ - میں نے کسی شخص کو دنیا کی برائی کرتے اور پھاڑتے اس لنگڑے سے زیادہ نہیں دیکھا (یعنی ابو حازمؒ سے وہ دنیا کی بہت مذمت کرتے - عرب لوگ کہتے ہیں الذئب يفرفر الشاة- بھیڑیا بکری کو پھاڑ ڈالتا ہے)-

فِرْ فَار - وہ شیر جو اپنے برابر والے شیر کو پھاڑ ڈالے-

فَرْقٌ - جدا کرنا' بیٹ کرنا' فیصلہ کرنا' تفصیل سے بیان کرنا' چیرنا' کھل جانا' واضح ہونا-

فَرَقٌ - ڈرنا' اور ایک پیمانہ ہے سولہ رطل یا تین صاع کا-

تَفْرِيْقٌ اور تَفْرِقَةٌ - جدا کرنا' پریشان کرنا' ڈرانا-

مُفَارَقَةٌ اور فِرَاقٌ - جدا ہونا' علیحدہ ہو جانا-

اِفْرَاقٌ - پرندے کا بیٹ کرنا' چنگا ہونا-

تَفَرُّقٌ - جدا ہونا-

فَارُوْقٌ - جدا کرنے والا - اور حضرت عمرؓ کا لقب ہے کیونکہ انہوں نے حق کو باطل سے اور مسلمان کو منافق سے جدا کیا-

يَغْتَسِلُ مِنْ اِنَاءٍ يُقَالُ لَهُ الْفَرَقُ - آنحضرت ﷺ ایک برتن سے غسل کیا کرتے جس کو فرق کہتے (اس میں بارہ مد یا سولہ رطل یا تین صاع پانی آتا ہے- بعض نے کہا فرق پانچ قسط کا ہوتا ہے ایک قسط نصف صاع کی - اور فرق بہ سکون راء ایک سو بیس رطل کا ہوتا ہے) کرمانی نے کہا یہ اس حدیث کے خلاف نہیں ہے جس میں یہ مذکور ہے کہ آپؐ ایک صاع پانی سے غسل کیا کرتے- کیونکہ مختلف حالات اور مواقع ہیں کبھی دیسا بھی کرتے ہوں گے- بعض نے کہا اس حدیث کا مطلب یہ نہیں ہے کہ فرق بھر پانی سے غسل کرتے بلکہ برتن کا بیان کرنا منظور ہے یعنی غسل کا برتن فرق تھا جس میں تین صاع پانی سماتا-

مَا اَسْكَرَ الْفَرَقُ مِنْهُ فَالْحُسْوَةُ مِنْهُ حَرَامٌ - جس شراب کا ایک فرق نشہ کرے اس کا ایک گھونٹ بھی حرام ہے-

مَنِ اسْتَطَاعَ اَنْ تَكُوْنَ كَصَاحِبِ فَرَقِ الْاَرُزِّ فَلْيَكُنْ مِّثْلَهُ - جو شخص ایسا ہو سکے جس کے پاس ایک فرق چاول ہوں تو ویسا ہو جائے (لوگوں سے مستغنی اور بے پرواہ رہے)-

فِيْ كُلِّ عَشَرَةِ اَفْرُقِ عَسَلٍ فَرَقٌ - ہر شہد کے دس فرق میں سے ایک فرق زکوٰۃ کا دینا ہوگا-

فَجُئِثْتُ مِنْهُ فَرَقًا - میں اس سے ڈر گیا' سہم گیا (فرق بمعنی ڈر اور خوف)-

اَبِاللّٰهِ تُفَرِّقُنِيْ - کیا تم مجھ کو اللہ تعالیٰ سے ڈراتے ہو-

فَرَقًا مِّنْكَ - تجھ سے ڈر کر-

فَرَقًا مِّنْ اَنْ اُصِيْبَ - ڈر کر ایسا نہ ہو کہ مجھ کو صدمہ پہنچے-

اُرْعِدْتُ مِنَ الْفَرَقِ - مارے ڈر کے کانپنے لگا-

اَمَا تَفْرَقُ مِنِّيْ - کیا تم مجھ سے نہیں ڈرتے-

حَتّٰى فَرِقْتُ - یہاں تک کہ میں ڈر گیا-

اَوْقَالَ فَرَقٌ مِّنْكَ - یا یوں کہا تجھ سے ڈر کر-

وَيَفْرَقُ لِرُؤْيَتِهٖ مَنْ لَّمْ يَرَهُ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ - جس شخص نے آنحضرت ﷺ کو نہ دیکھا ہوتا وہ آپؐ کو دیکھ کر ڈر جاتا (آپؐ کے چہرۂ مبارک پر ایسا رعب وداب تھا پھر جب کوئی

آپ کے پاس جا کر ہم کلام ہوتا تو آپ کو بے انتہا خلیق اور مہربان پاتا)-

اِنِ انْفَرَقَتْ عَقِيْصَتُهٗ فَرَقَ - اگر آپ کے بالوں کا چٹلا خود بخود ٹکڑے ہو جاتا تو ویسا ہی جدا رہنے دیتے ورنہ جدا نہ کرتے-

مَفْرَقُ الرَّأْسِ - چندیا' مانگ کی جگہ-

ثُمَّ فَرَّقَ بَعْدُ - (پہلے آنحضرت ﷺ اہل کتاب کی طرح بالوں کو پیشانی پر چھوڑ دیتے) پھر مانگ نکالنے لگے-

فَاِذَا فَرَقْتُ لَهٗ رَأْسَهٗ صَدَعْتُ - جب میں آنحضرت ﷺ کی مانگ نکالتی تو آپؐ کے بالوں کو چیر دیتی-

فِيْ مَفَارِقِ رَسُوْلِ اللّٰهِ ﷺ - آنحضرت ﷺ کی مانگوں میں-

مَفْرَقُ صَدْرِيْ - جہاں میرا سینہ چاک کیا گیا تھا-

يَفْرِقُوْنَ - مانگ نکالتے تھے-

لَا يُفَرَّقُ بَيْنَ مُجْتَمِعٍ وَّ لَا يُجْمَعُ بَيْنَ مُتَفَرِّقٍ خَشْيَةَ الصَّدَقَةِ - زکوۃ کے ڈر سے جو مال ایک جگہ اکٹھا ہو وہ جدا جدا نہ کیا جائے اور جو مال جدا جدا ہو وہ اکٹھا نہ کیا جائے- (اس کی تفسیر کتاب الجیم اور کتاب الخاء میں گزر چکی ہے- امام احمد بن حنبلؒ نے فرمایا اس کا مطلب یہ ہے کہ ایک شخص کی کوفہ میں چالیس بکریاں ہوں اور بصرے میں چالیس تو ہر جگہ ایک ایک بکری یعنی دو بکریاں زکوۃ کی اس سے کی جائیں گی اگر وہ دونوں گلوں کو ایک جگہ کر دے تو ایک ہی بکری دینا ہوگی اسی طرح اگر بغداد میں اس کی بیس بکریاں ہوں اور کوفہ میں بیس تو اس پر زکوۃ نہ ہوگی لیکن اگر زکوۃ کا تحصیلدار دونوں گلوں کو اکٹھا کر دے تو ایک بکری اس سے لے لیگا- اسی طرح اگر کسی شخص کے اونٹ مختلف شہروں میں ہوں اگر ان سب کو ایک جگہ جمع کر لیں تو زکوۃ واجب ہوگی اگر جمع نہ کریں تو اس کو کچھ نہ دینا ہوگا- (کذا فی النہایۃ)

اَلْبَيِّعَانِ بِالْخِيَارِ مَالَمْ يَتَفَرَّقَا يا مَالَمْ يَفْتَرِقَا - بائع اور مشتری دونوں کو بیع کے فسخ کر ڈالنے کا اختیار رہے گا جب تک ایک دوسرے سے جدا نہ ہوں (جہاں معاملہ ہوا ہے اسی مجلس میں' رہیں- نہایہ میں ہے کہ لوگوں نے اس تفریق کی جس سے بیع لازم ہو جاتی ہے مختلف تفسیریں کی ہیں- بعض نے کہا تفرق بالابدان مراد ہے اکثر امام اور فقہاء صحابہؓ اور تابعین میں سے اسی طرف گئے ہیں (اہل حدیث کا بھی یہی قول ہے) اور امام شافعیؒ اور امام احمدؒ کا یہی مذہب ہے لیکن امام ابوحنیفہؒ اور امام مالکؒ کہتے ہیں کہ جب ایجاب وقبول ہو گیا تو بیع لازم ہو گئی گو ایک دوسرے سے جدا نہ ہوں اور تفرق سے تفرق بالاقوال یعنی ایجاب وقبول ہونا مراد ہے اور ظاہر حدیث پہلے قول کی تائید کرتی ہے کیونکہ خود ابن عمرؓ جو اس حدیث کے راوی ہیں وہ جب کسی سے بیع کا معاملہ کرتے تو ایجاب وقبول کے بعد چند قدم ادھر ادھر چل دیتے تا کہ تفرق ہو کر بیع لازم ہو جائے دوسرے یہ کہ اگر تفرق سے تفرق بالاقوال مراد ہو یعنی ایجاب وقبول تو اس کلام سے کوئی فائدہ نہ ہوگا- اس لئے کہ جب تک مشتری قبول نہ کرے اس کو اور نیز بائع کو اختیار ہونا بدیہی ہے اس کے بیان کی ضرورت کیا تھی)-

صَلَّيْتُ مَعَ النَّبِيِّ ﷺ بِمِنٰى رَكْعَتَيْنِ وَ مَعَ اَبِيْ بَكْرٍ وَّ عُمَرَ ثُمَّ تَفَرَّقَتْ بِكُمُ الطُّرُقُ - (عبداللہ بن مسعودؓ نے فرمایا) میں نے حج میں آنحضرت ﷺ کے ساتھ منیٰ میں دو رکعتیں پڑھیں (یعنی قصر کیا) اور ابوبکرؓ اور عمرؓ کے ساتھ بھی دو رکعتیں پڑھیں پھر اس کے بعد جدا جدا راستے تم لوگوں نے اختیار کر لئے (کوئی تو پوری چار رکعتیں پڑھنے لگا کوئی قصر کرتا رہا غرض لوگوں نے سنت کی پیروی چھوڑ دی)-

فَرِّقُوْا عَنِ الْمَنِيَّةِ وَاجْعَلُوا الرَّأْسَ رَأْسَيْنِ - اپنے مال کو موت کے صدمے سے علیحدہ کرو (مہنگے اور بیش قیمت غلام یا جانور نہ خریدو) ایک کے بدلے (اتنی ہی قیمت سے) دو سستے جانور یا غلام خریدو (اگر ایک مر جائے گا تو ایک رہے گا)-

كَانَ يُفَرِّقُ بِالشَّكِّ وَ يَجْمَعُ بِالْيَقِيْنِ - عبداللہ بن عمرؓ جس طلاق کے پڑنے اور نہ پڑنے میں شک ہوتا (اس میں لوگوں کا اختلاف ہوتا) تو اس کی وجہ سے میاں بیوی میں احتیاطا جدائی کرا دیتے (تا کہ حرام کاری گناہ نہ ہو) اور جہاں طلاق نہ پڑنے کا یقین ہوتا تو وہاں میاں بیوی کو ملا دیتے-

مَنْ فَارَقَ الْجَمَاعَةَ فَمِيْتَتُهٗ جَاهِلِيَّةٌ - جو شخص جماعت

لَقَدْ رَاهَنَ النَّبِيُّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ عَلٰى فَرَسٍ لَّهٗ يُقَالُ لَهٗ سَبْحَةٌ فَجَاءَتْ سَابِقَةً فَلَهَشَّ لِذٰلِكَ وَ اَعْجَبَهٗ- آنحضرتؐ نے ایک گھوڑی پر شرط کرائی جس کا نام سبحہ تھا- وہ شرط جیت گئی- آگے بڑھ گئی- آنحضرتؐ یہ دیکھ کر خوش ہوئے- آپ کو اچھا معلوم ہوا-

هَشِشْتُ يَوْمًا فَقَبَّلْتُ وَاَنَا صَائِمٌ- (حضرت عمرؓ کہتے ہیں) ایک دن میں خوشی میں تھا میں نے روزے کی حالت میں اپنی عورت کا بوسہ لے لیا-

دَخَلَ اَبُوْبَكْرٍ فَلَمْ تَهْتَشَّ لَهٗ- حضرت ابوبکرؓ آئے لیکن آپ خوشی کے ساتھ ان سے نہیں ملے-

حَتّٰى اِذَا رَاَيْنَا جُدُرَ الْمَدِيْنَةِ هَشِشْنَا- جب ہم نے مدینہ کی دیواروں کو دیکھا تو خوش ہو گئے-

هَشْمٌ- توڑنا' جیسے تَهْشِيْمٌ ہے- خوب توڑنا' تعظیم کرنا-

تَهَشُّمٌ- ٹوٹنا' ناتوان ہو جانا' تعظیم اور اکرام کرنا' مہربانی چاہنا' مہربانی کرنا-

اِنْهِشَامٌ- ٹوٹنا- اِهْتِشَامٌ (اونٹنی کو) دوہنا' مطیع ہونا-

هَاشِمٌ- آنحضرت ﷺ کے پردادا کیونکہ وہ ثرید توڑ کر اہل حرم کو کھلاتے تھے-

جُرِحَ وَجْهُهٗ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ وَهُشِمَتِ الْبَيْضَةُ عَلٰى رَاْسِهٖ- آنحضرتؐ کا چہرہ زخمی ہوا اور آپ کے سر پر خود توڑا گیا-

هَاشِمَةٌ- وہ زخم جو سر کی ہڈی توڑ ڈالے-

## باب الهاء مع الصّاد

هَصْرٌ- کھینچنا' جھکانا' توڑنا' ہٹانا' نزدیک کرنا' مڑنا-

اِنْهِصَارٌ اور اِهْتِصَارٌ- مڑ جانا' کھنچ جانا-

هَصُوْرٌ- شیر-

كَانَ اِذَا رَكَعَ هَصَرَ ظَهْرَهٗ- آنحضرت ﷺ جب رکوع کرتے تو اپنی پیٹھ موڑتے-

اِنَّهٗ كَانَ مَعَ اَبِيْ طَالِبٍ فَنَزَلَ تَحْتَ شَجَرَةٍ فَتَهَصَّرَتْ اَغْصَانُ الشَّجَرَةِ- آنحضرتؐ اپنے چچا ابوطالب کے ساتھ تھے سفر میں ایک درخت کے تلے اترے تو اس درخت کی شاخیں لٹک آئیں (آپ پر سایہ کرنے کو)-

لَمَّا بَنٰى مَسْجِدَ قُبَاءٍ رَفَعَ حَجَرًا ثَقِيْلًا فَهَصَرَهٗ اِلٰى بَطْنِهٖ- جب آپ نے مسجد قبا بنائی تو ایک بھاری پتھر اٹھایا اور اس کو اپنے پیٹ کی طرف جھکایا-

كَاَنَّهُ الرِّئْبَالُ الْهَصُوْرُ- گویا وہ ایک شکار کرنے والے شیر تھے جو اکیلا شکار کیا کرتا ہے-

وَ دَارَتْ رَحَاهَا بِاللُّيُوْثِ الْهَوَاصِرِ- اس کی چکی شکار کرنے والے شیروں سے چل رہی ہے-

فَرُبَّمَا اَضْحَوْا بِمَنْزِلَةٍ تَهَابُ صَوْلَهُمُ الْاُسُدُ الْمَهَاصِيْرُ- وہ کبھی ایسے مرتبہ پر پہنچ جاتے ہیں کہ ان کے حملہ سے شکار کرنے والے پھاڑنے والے شیر ڈرتے ہیں-

هَصَرْتُ بِفَوْدَيْ رَاْسِهٖ- میں نے اس کے سر کے دونوں کونے پکڑ کے اپنی طرف کھینچا (یہ ایک شاعر نے معاویہؓ کی دختر کی نسبت کہا)-

## باب الهاء مع الضّاد

هَضْبٌ- مینہ برسنا' سست چال چلنا' آوازیں بلند ہونا' باتوں میں لگنا-

اِهْضَابٌ- پہاڑ کے بالائی حصوں پر اترنا-

اِهْتِضَابٌ- باتوں میں لگنا-

اِسْتِهْضَابٌ- ہضبہ ہو جانا-

هَضْبَةٌ- وہ پہاڑ جو زمین پر پھیلا ہو یا ایک پتھر ہو یا ٹیلہ یا لمبا پہاڑ سب پہاڑوں سے الگ-

هِضَبٌّ- سخت-

هَضِيْبٌ- کم دودھ والی-

اِنَّهُمْ كَانُوْا مَعَ النَّبِيِّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فِيْ سَفَرٍ فَنَامُوْا حَتّٰى طَلَعَتِ الشَّمْسُ وَالنَّبِيُّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ نَائِمٌ فَقَالَ عُمَرُ اِهْضِبُوْا لِكَيْ يَنْتَبِهَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ- ایک سفر میں لوگ آنحضرتؐ کے ساتھ تھے سب سو رہے یہاں تک کہ سورج نکل آیا

آنحضرت ﷺ اس وقت بھی سو رہے تھے- تب حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے لوگوں سے کہا "باتوں میں لگ جاؤ تا کہ آنحضرتؐ جاگ اٹھیں" (باتوں کی آوازیں سن کر اور آپ کو جگانا ادب کے خلاف سمجھا)-

فَاَرْسَلَ السَّمَآءُ بِهَضْبٍ- آسمان نے مینہ برسایا-

تَمْرِيْهِ الْجُنُوْبُ دِرَرَ اَهَاضِيْبِهٖ- اس کے بارشوں کے بہاؤ کو جنوبی ہوا کھینچتی ہے-

مَاذَا لَنَا بِهَضْبَةٍ- ہم کو ٹیلے سے کیا کام (اس کی جمع هِضَبٌ اور هَضَبَاتٌ اور هِضَابٌ ہے)-

اِلٰى هَضْبَةٍ- پہاڑ کی طرف-

وَاَهْلُ جِنَابِ الْهِضَبُ- جناب کے لوگ (جو ایک مقام کا نام ہے) بلند ٹیلے ہیں-

هَضْبَةٌ حَمْرَاءُ- سرخ ٹیلہ ہے یا بڑی بڑی بوندوں کا مینہ (یہ بنی تمیم کا وصف ہے)-

اَهَاضِيْب- بارش کی بوچھاڑ' ایک کے بعد ایک' پے در پے-

هَضْمٌ- توڑنا' ظلم کرنا' غصب کرنا' کم کرنا' ساقط کرنا' پچا دینا-

هَضَمٌ- پیٹ دبلا نا' کمر پتلی ہونا-

تَهَضُّمٌ اور اِهْتِضَامٌ- ظلم کرنا' غصب کرنا' ذلیل کرنا' توڑنا-

تَهَضُّمٌ- مطیع ہو جانا-

اِنْهِضَامٌ- رچنا پچنا' ہضم ہو جانا-

اَمِيْرُكُمْ لِهٰذَا الْاَهْضَمُ الْكَشْحَيْنِ- تمہارا سردار یہ پتلی کمر والا ہے جس کے دونوں پہلو ئل گئے ہیں (ایک عورت نے حضرت سعد بن ابی وقاصؓ کو کسی طرح ننگا دیکھ کر کوفہ والوں سے یہ کہا)-

هُوَ يَهْضِمُ الطَّعَامَ- وہ کھانے کو ہضم کر دیتا ہے-

اِنَّمَا اَشْرَبُ الْقَدَحَ وَالْقَدَحَيْنِ يَهْضِمُ طَعَامِيْ قَالَ هُوَ لِدِيْنِكَ اَهْضَمُ- بشر بن مفضل نے اپنے بیٹے سے کہا تو شراب کیوں پیتا ہے اس نے کہا میں دو ایک گلاس پی لیتا ہوں تو میرا کھانا ہضم ہو جاتا ہے؟ بشر نے کہا وہ تیرے دین کو کھانے سے زیادہ ہضم کر دے گا (یعنی گو شراب سے کھانا ہضم ہو گا- مگر دین برباد ہو گا- خدا کا گناہ گار ہو گا)-

وَاللّٰهِ اِنَّهٗ لَخَيْرُهُمْ وَلٰكِنَّ الْمُؤْمِنَ يَهْضِمُ نَفْسَهٗ- قسم خدا کی حضرت ابو بکر صدیقؓ تمام صحابہؓ میں افضل ہیں لیکن مومن اپنے نفس کو توڑتا ہے حقیر کہتا ہے (یعنی تواضع کرتا ہے اپنے تئیں سب سے کمتر جانتا ہے)-

اَلْعَدُوُّ بِاَهْضَامِ الْغِيْطَانِ- دشمن نشیبی زمین کے نرم حصوں میں ہے-

صَرْعٰى بِاَثْنَاءِ هٰذَا النَّهْرِ وَ اَهْضَامِ هٰذَا الْغَائِطِ- اس نہر کے درمیان گرے پڑے ہیں اور اس پست اور نرم زمین کے ٹکڑوں میں-

اَوْعِنْدَ هَضِيْمَةٍ نَالَتْهُ- یا کسی ظلم پر جو اس کو پہنچے-

رَجُلٌ هَضِيْمٌ- مظلوم شخص-

هَاضُوْم- جوارش جو کھانا ہضم کرے یا کوئی ہاضم دوا یا نمک-

## بابُ الهاء مع الطاء

هَطْعٌ يا هُطُوْعٌ- ڈرتے ہوئے سامنے آنا' جلد جلد یا ایک چیز پر نگاہ جمانا-

اِهْطَاعٌ- گردن دراز کرنا' سر جھکانا- جیسے اِسْتِهْطَاعٌ ہے-

سِرَاعًا اِلٰى اَمْرِهٖ مُهْطِعِيْنَ اِلٰى مَعَادِهٖ- اس کے حکم پر جلدی چلنے والے اپنی معاد کی طرف دوڑنے والے-

هَطْلٌ يا هَطَلَانٌ يا تَهْطَالٌ- بڑی بڑی بوندیں متفرق طور پر پے در پے برسنا' پسینہ نکلنا' آہستہ چلنا' بہنا-

هَطَّالٌ- پے در پے زور کا مینہ-

هَطْلٌ- جھڑی (یعنی آہستہ بارش جو برابر قائم رہے)-

هِطْلٌ- بھیڑیا' چور' احمق-

اَللّٰهُمَّ ارْزُقْنِيْ عَيْنَيْنِ هَطَّالَتَيْنِ- یا اللہ مجھ کو دو آنکھیں ایسی دے جو روتی رہیں آنسو بہاتی رہیں-

إِنَّ الْهَبَاطِلَةَ لَمَّا نَزَلَتْ بِهِ بَعِلَ بِهِمْ- جب ہندی یا ترکی اس کے پاس اترے تو وہ دہشت زدہ ہو گیا یہ هَيْطَلٌ کی جمع ہے جو ایک قوم ہے ترکوں کی یا ہندیوں کی-

هَطْمٌ- جلدی ہضم ہونا (یہ لفظ مجھ کو لغت میں نہیں ملا- اصل میں حَطْمٌ بمعنی توڑنے کے ہے- شاید حائے حطی کو ہائے ہوز سے بدل دیا)-

إِذَا شَرِبُوْا مِنْهُ هَطَمَ طَعَامَهُمْ- جب اس میں سے پئیں گے تو ان کا کھانا ہضم کر دے گا-

## بابُ الهاء مع الفاء

هَفْتٌ یا هُفَاتٌ- ٹکڑے ٹکڑے ہو کر گرنا' بغیر سوچے بہت باتیں کرنا-

تَهَافُتٌ- گرنا' پے در پے ہونا' اکثر اس کا استعمال شر اور برائی میں ہوتا ہے' اڑ کر آنا' ہجوم کرنا-

يَتَهَافَتُوْنَ فِي النَّارِ- کٹ کٹ کر آگ میں گریں گے-

وَالْقَمَّلُ يَتَهَافَتُ عَلَى وَجْهِيْ- جوئیں میرے منہ پر گر رہی تھیں (اس کثرت سے سر میں جوئیں تھیں)-

هَفٌّ- چلنا اس طرح کہ آواز سنائی دے-

هَفِيْفٌ- جلدی چلنا' ہلکا ہونا' چمکنا' جھکنا-

اِهْتِفَافٌ- چمکنا-

وَهِيَ رِيْحٌ هَفَّافَةٌ- وہ ہوا ہے جلد چلنے والی-

هَفَّافَةٌ- اچھی ساکن ہوا-

هَلْ كَانَ إِلَّا حِمَارًا هَفَّافًا- امام حسن بصریؒ سے حجاج بن یوسف کا ذکر آیا تو انھوں نے کہا وہ ایک بے قرار ہلکا گدھا تھا (ایک بھیڑیا خونخوار ظالم تھا)-

كَانَتِ الْأَرْضُ هِفًّا عَلَى الْمَاءِ- زمین پانی پر ہل رہی تھی (حرکت کر رہی تھی)-

رَجُلٌ هِفٌّ- ہلکا آدمی-

وَاللّٰهِ مَا فِيْ بَيْتِكَ هِفَّةٌ وَّلَا سُفَّةٌ- تمہارے گھر میں تو ابر ہے (جس میں سے پانی برستا ہے- یعنی پینے کی کوئی چیز نہیں نہ زنبیل ہے (جس میں کھانا رکھتے ہیں یعنی کھانے کو بھی کچھ نہیں ہے)-

كَانَ بَعْضُ الْعُبَّادِ يُفْطِرُ عَلَى هِفَّةٍ يَّشْوِيْهَا- بعض عابد لوگ ایک مچھلی پر روزہ افطار کرتے جس کو بھون لیتے (بعض نے کہا هِفَّة وعوص (مینڈک کے بچے) کو کہتے ہیں)-

هَفْكٌ- ڈال دینا-

مُنْهَفِكٌ- مضطرب' چلنے میں ڈھیلا لٹکتا ہوا-

قُلْ لِأُمَّتِكَ فَلْتُهْفِكْهُ فِي الْقُبُوْرِ- اپنی امت سے کہہ اس کو قبروں میں ڈال دے-

تَهَفُّكٌ- اضطراب اور استرخاء چلنے میں-

هَفْوٌ یا هُفُوْةٌ یا هَفَوَانٌ- جلدی جانا' کودتے ہوئے جانا پنکھ ہلا کر اڑ جانا' پھسل جانا' بھوکا ہونا' چل دینا' بلند ہونا' ہلانا' خوش ہونا' ہلکا ہونا-

هَفَاءٌ- بھوک سے ہلاک ہونا' قرضہ ڈوب جانا-

تَهْفِيَةٌ- کھانا نہ دینا یہاں تک کہ مر جائے-

مُهَافَاةٌ- خواہش پر مائل کرنا-

هَافٍ- بھوکا-

إِنَّهٗ وَلّٰى أَبَا غَاضِرَةَ الْهَوَافِيَ- حضرت عثمانؓ نے ابو غاضرہ کو گمے ہوئے اونٹ دے دیئے-

هَفَا الطَّائِرُ- پرندہ اڑ گیا-

هَفَا الرِّيْحُ- ہوا چلی-

إِلٰى مَنَابِتِ الشِّيْحِ وَمَهَافِي الرِّيْحِ- گھاس اگنے کے مقاموں کی طرف اور ہوائیں چلنے کے (یعنی جنگلوں' بیابانوں کی طرف)-

تَهْفُوْا مِنْهُ الرِّيْحُ بِجَانِبٍ كَأَنَّهٗ جَنَاحُ نَسْرٍ- اس میں ایک کونے سے ہوا نکلتی ہے گویا وہ گر گدھ کا بازو ہے- (یعنی چھوٹا گھر ہے)-

اَللّٰهُمَّ ارْحَمِ الْهَفْوَةَ- یا اللہ! میری لغزش اور غلطی پر رحم کر (اس پر مواخذہ نہ کر)-

هَفَوَاتُ اللِّسَانِ- زبان کی غلطیاں-

## بابُ الهاء مع القاف

هَقْعٌ-داغ دینا-
هَقَعٌ-جفتی چاہنا-
تَهَقُّعٌ-احمق ہونا' تکبر کرنا' قبیح کام کرنا-
اِنْهِقَاعٌ-بھوکا ہونا-
اِهْتِقَاعٌ-روکنا' باز رکھنا-
اُهْتُقِعَ لَوْنُهٗ-اس کا رنگ بدل گیا-
هَقِعٌ-حریص-
طَلِّقْ اَلْفًا يَكْفِيْكَ مِنْهَا هَقْعَةُ الْجَوْزَاءِ-ہزار طلاق دے دے مگر تجھ کو برج جوزا کے تین ستارے کافی ہیں (یعنی تین طلاقیں کافی ہیں باقی فضول ہیں)-

## بابُ الهاء مع الكاف

هَكْرٌ اور هَكَرٌ-اونگھ آنا' سخت نیند ہونا-
تَهَكُّرٌ-تعجب اور تحیر-
هَكِرٌ-اونگھنے والا-
اَقْبَلْتُ مِنْ هَكْرَانَ وَ كَوْكَبٍ-میں ہکران اور کوکب کی طرف سے آیا (یہ دو پہاڑ ہیں عرب میں مشہور)-
هَكِمٌ-شریر بے کار کاموں میں مشغول-
تَهْكِيْمٌ-گانا-
تَهَكُّمٌ-گر جانا' ٹھٹا کرنا' سخت غصہ ہونا' شرمندہ ہونا' بہت بارش ہونا-
جَعَلَ يَتَهَكَّمُ بِیْ-مجھ سے ٹھٹا کرنے لگا-
وَهُوَ يَمْشِي الْقَهْقَرٰى وَ يَقُوْلُ هَلُمَّ اِلَى الْجَنَّةِ يَتَهَكَّمُ بِنَا-وہ الٹے پاؤں جا رہا تھا اور کہتا تھا بہشت کی طرف آؤ-ہم سے ٹھٹا کرتا تھا-
وَلَا مُتَهَكِّمٌ-نہ ٹھٹا کرنے والا-

## بابُ الهاء مع اللام

هَلْبٌ-بال اکھیڑنا' کترنا' تر کر دینا-
هَلَبٌ-بہت بال ہونا-
تَهْلِيْبٌ-بال اکھیڑنا' ہجو کرنا' گالی دینا-
لَاَنْ يَّمْتَلِئَ مَا بَيْنَ عَانَتِيْ وَهُلْبَتِيْ-اگر میرے پیڑو اور ہلبہ کے درمیان بھر جائے (ہلبہ وہ مقام جو پیڑو کے اوپر ہے ناف کے قریب)-
رَحِمَ اللّٰهُ الْهَلُوْبَ وَلَعَنَ اللّٰهُ الْهَلُوْبَ-اللہ تعالیٰ اس عورت پر رحم کرے جو اپنے خاوند کی عاشق ہے دوسرے کسی سے اس کو مطلب نہیں اور اللہ تعالیٰ لعنت کرے اس عورت پر جو خاوند کے سوا دوسرے مرد سے آشنائی رکھے-
مَامِنْ عَمَلِيْ شَيْءٌ اَرْجٰى عِنْدِيْ بَعْدَ لَا اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ مِنْ لَيْلَةٍ بِتُّهَا وَ اَنَا مُتَتَرِّسٌ بِتُرْسِيْ وَالسَّمَاءُ تَهْلُبُنِيْ-حضرت خالد بن ولیدؓ نے کہا لا الٰہ الا اللہ کے بعد اور کسی نیک کام پر مجھ کو اس رات سے زیادہ امید نہیں ہے جب میں رات بھر اپنی سپر اپنے اوپر لگائے رہا اور آسمان مجھ کو تر کر رہا تھا یعنی آسمان سے پانی برس رہا تھا (یہ جہاد کا سفر ہوگا-گویا اللہ تعالیٰ کی راہ میں ایسی تکلیف اٹھائی)-
وَفِيْهَا هَلَبَاتٌ كَهَلَبَاتِ الْفَرَسِ-اور دجال کے جھنڈے بردار کی دم میں بالوں کے گچھے ایسے ہوں گے جیسے گھوڑے کی دم پر ہوتے ہیں-
كَلَّا اِنَّهٗ لَيُهْلِبُهٗ-ہرگز نہیں وہ اس کو بالوں دار کر دے گا-
فَلَقِيَهُمْ دَابَّةٌ اَهْلَبُ-انھوں نے بالوں میں ڈھکا ہوا پایا (یہ تمیم داری کے قصہ میں ہے جنھوں نے دجال کو ایک جزیرے میں دیکھا تھا)-
وَالدَّابَّةُ الْهَلْبَاءُ الَّتِيْ كَلَّمَتْ تَمِيْمًا هِيَ دَابَّةُ الْاَرْضِ الَّتِيْ تُكَلِّمُ النَّاسَ يَعْنِيْ بِهَا الْجَسَّاسَةَ-وہ بالوں دار جانور جو تمیم داری سے جزیرہ میں ملا تھا وہی دابۃ الارض ہے (جو قیامت کے قریب زمین سے نکل کر) لوگوں سے بات کرے گا-مراد جساسہ ہے (یعنی دجال کا جاسوس)-
وَ رَقَبَةٌ هَلْبَاءُ-گردن بہت بال والی-
لَاتَهْلُبُوْا اَذْنَابَ الْخَيْلِ-گھوڑوں کی دمیں مت کترو (کیونکہ دم کتر ڈالنے سے گھوڑے کو تکلیف ہوتی ہے' وہ مکھیوں کو

نہیں اڑا سکتا ہمارے زمانے میں نصاریٰ کی دیکھا دیکھی مسلمانوں نے بھی گھوڑوں کو گاڑیوں میں جوتنا شروع کیا ہے اور ان کی دمیں کاٹنا- حالانکہ گھوڑا سواری کے لئے موضوع ہے نہ گاڑی کھینچنے کے لئے عموماً گھوڑوں کا رواج ہوگیا ہے اور لمبی دم گاڑی میں اٹک جاتی ہے اس لئے اس کو کاٹ کر چھوٹا کر دیتے ہیں آسٹریلیا میں گھوڑے تا گرا ہل چلاتے ہیں)-

هَلْسٌ -دبلا کرنا-

تَهْلِيْسٌ -دبلا ہونا-

مُهَالَسَةٌ -سرگوشی کرنا-

اِهْلَاسٌ -چھپانا-

هُلَاسٌ -سل کی بیماری-

وَلَا يَنْهَلِسُ -اور بیمار نہ ہو-

رَجُلٌ مَّهْلُوْسُ الْعَقْلِ -وہ آدمی جس کی عقل جاتی رہی ہو-

نَوَازِعُ تَقْرَعُ الْعَظْمَ وَتَهْلِسُ اللَّحْمَ -کھینچنے والے کمان کہ جو ہڈی تک پہنچ جاتے ہیں اور گوشت کو دور کر دیتے ہیں-

هَلَعٌ -بے قراری کرنا' بے انتہا اضطراب کرنا-

مِنْ شَرِّ مَا اُعْطِيَ الْعَبْدُ شُحٌّ هَالِعٌ وَجُبْنٌ خَالِعٌ -بندے کو بری خصلت جو دی جاتی ہے وہ بخیلی اور لالچ ہے بے قرار کرنے والی اور نامردی بزدلی جو دل نکالنے والی ہو (یعنی سخت بزدلی)-

اِنَّهَا لَمِسْيَاعٌ هِلْوَاعٌ -وہ ایسی اونٹنی ہے جس کی خبر گیری اچھی طرح نہ کرو' جب بھی کام دیتی تیز اور چالاک ہلکی ہے-

هَلُوْعٌ -بے قرار' مضطرب' رنجیدہ' حریص-

لَا جَشَعٌ وَّلَا هَلَعٌ -مومن نہ حریص ہوتا ہے نہ بے قرار اور مضطرب-

وَعَلَوْتُ اِذْ هَلَعُوْا -میں غالب ہوا جب وہ مضطرب تھے-

هُلْكٌ یا هَلَاكٌ یا تُهْلُوْكٌ یا هُلُوْكٌ یا مَهْلِكٌ یا مَهْلِكَةٌ یا تَهْلِكَةٌ -مرجانا' تباہ ہوجانا' گم ہوجانا' فنا ہوجانا-

تَهْلِيْكٌ اور اِهْلَاكٌ -ہلاک کرنا' مال کو تباہ کرنا' بیچ ڈالنا-

تَهَالُكٌ -گرنا-

اِنْهِلَاكٌ اور اِهْتِلَاكٌ -اپنے آپ کو ہلاکت میں ڈالنا-

اِسْتِهْلَاكٌ -ہلاک کرنا' تباہ کرنا' خرچ کر ڈالنا' تمام کر دینا-

اِذَا قَالَ الرَّجُلُ هَلَكَ النَّاسُ فَهُوَ اَهْلَكُهُمْ -جب کوئی شخص یوں کہے لوگ تباہ ہوگئے تو وہی سب سے زیادہ تباہ ہونے والا ہے (بندگان خدا کو حقیر سمجھتا ہے اور اپنے آپ کو بڑا عاقل اور فرزانہ خیال کرتا ہے- متکبر اور مغرور ہے یا لوگوں کو گناہ گار خیال کرتا ہے اور اپنے آپ کو بڑا متقی اور پرہیز گار- ایک روایت میں اَهْلَكَهُمْ بہ فتحہ کاف ہے تو ترجمہ یوں ہوگا- جو کوئی یوں کہے کہ لوگ تباہ ہوگئے تو اسی نے ان کو تباہ کیا کیونکہ ایسا کہنے سے لوگ اصلاح کی سعی وکوشش چھوڑ دیں گے مایوس ہو کر بیٹھ رہیں گے اگر "تباہ ہوگئے" سے یہ مطلب کہ وہ دوزخی ہوگئے تب بھی ایسا کہنے سے لوگ عبادت کرنے سے باز آجائیں گے کہیں گے اب دوزخ میں جانا تو ضرور ہے پھر تکلیف اٹھانے سے کیا فائدہ؟)-

وَلٰكِنَّ الْهُلْكَ كُلَّ الْهُلْكِ اِنَّ رَبَّكُمْ لَيْسَ بِاَعْوَرَ -کمبخت دجال تباہ ہو پورا تباہ ہو (وہ مردود تو کانا ہوگا) اور تمہارا پروردگار کانا نہیں ہے (وہ ہر عیب سے پاک ہے- ایک روایت میں یوں ہے فَاِمَّا هَلَكَتْ هُلَّكٌ فَاِنَّ رَبَّكُمْ لَيْسَ بِاَعْوَرَ - یعنی اگر کچھ تباہ ہوجانے والے لوگ تباہ ہوجائیں (بے وقوفی سے دجال کو خدا سمجھنے لگیں تو سمجھ لو (کہ وہ مردود کانا ہے) اور تمہارا پروردگار کانا نہیں ہے (ہر چند دجال عجیب عجیب باتیں دکھلائے گا جو بشر سے نہیں ہوسکتیں اور اسی وجہ سے بیوقوف لوگ اس کی خدائی کے قائل ہوجائیں گے- لہٰذا اللہ تعالیٰ نے اپنے سمجھ دار بندوں کو بچانے کے لئے دجال میں ایک کھلا عیب رکھ دیا ہے- ہر عقل مند آدمی سمجھ سکتا ہے کہ اگر وہ خدا ہوتا تو پہلے اپنا کانا پن درست کرتا)-

مَا خَالَطَتِ الصَّدَقَةُ مَالًا اِلَّا اَهْلَكَتْهُ -زکوٰۃ کا روپیہ

اگر نکالا جائے اور اصل مال میں ملا جلا رہے تو اس مال کو تباہ کر دے گا اس لئے زکوٰۃ نکالنا ضروری ہے۔ بعض نے کہا یہ زکوٰۃ کے تحصیل داروں کو ڈرایا کہ وہ زکوٰۃ کا روپیہ تحصیل کر کے اپنے مال میں نہ ملائیں ورنہ ان کا مال بھی تباہ ہو جائے گا بعض نے کہا مطلب یہ ہے کہ کوئی شخص غنی ہو کر زکوٰۃ کا پیسہ قبول نہ کرے اپنے مال میں نہ ملائے ورنہ اس کا اصلی مال بھی تباہ ہو جائے گا)۔

**اَتَاہُ سَائِلٌ فَقَالَ هَلَكْتُ وَ اَهْلَكْتُ** - ایک سائل حضرت عمرؓ کے پاس آیا کہنے لگا میں ہلاک ہو گیا اور ہلاک کر دیا (یعنی میرے بال بچے بھی ہلاک ہو گئے)۔

**وَتَرَكَهَا بِمَهْلَكَةٍ** - مہلکہ' ہلاکت کا مقام یا ہلاکت اور مَهْلَكَة جنگل کو بھی کہتے ہیں۔

**وَهُوَ اِمَامُ الْقَوْمِ فِى الْمَهَالِكِ** - میرا خاوند تہلکوں میں (لڑائیوں میں) لوگوں کے آگے رہتا ہے (بڑا بہادر اور شجاع ہے) یا وہ رستے پہچانتا ہے لوگوں کے آگے جنگلوں اور میدانوں میں چلتا ہے۔

**اِنِّىْ مُوْلَعٌ بِالْخَمْرِ وَالْهَلُوْكِ مِنَ النِّسَاءِ** - میں تو شراب کا اور بدکار عورتوں کا دیوانہ ہوں (شراب پیا کرتا ہوں اور زنا کیا کرتا ہوں)۔

**فَتَهَالَكْتُ عَلَيْهِ** - میں اس پر گر پڑا۔

**اِذَا هَلَكَ كِسْرٰى فَلَا كِسْرٰى بَعْدَهٗ وَ اِذَا هَلَكَ قَيْصَرُ فَلَا قَيْصَرَ بَعْدَهٗ** - جب ایران کا کسریٰ (موجودہ بادشاہ) ہلاک ہو جائے گا تو اس کے بعد کوئی کسریٰ ایران کا بادشاہ نہ ہوگا (بلکہ وہ ملک مسلمانوں کے قبضہ میں آ جائے گا اور جب قیصر روم کا بادشاہ ہلاک ہو جائے گا تو اس کے بعد شام کے ملک میں) کوئی قیصر نہ ہوگا (مسلمان شام کا ملک لے لیں گے)۔

**فَسَلَّطَهُ اللّٰهُ عَلٰى هَلَكَتِهٖ** - اللہ نے اس کے ہلاک کرنے کے لئے اس کو مسلط کر دیا (یعنی اس کو خرچ کرنے کے لئے)۔

**فَاِنَّ الْاِلْتِفَاتَ فِى الصَّلٰوةِ هَلَكَةٌ** - نماز میں ادھر ادھر دیکھنا اپنے آپ کو ہلاک کرنا ہے۔

**هَلَكَةُ اُمَّتِىْ عَلٰى يَدَىْ غِلْمَةٍ** - میری امت کی تباہی چند بچوں کے ہاتھ پر ہوگی۔

**يُهْلِكُ النَّاسَ هٰذَا الْحَىُّ** - یہ قبیلہ لوگوں کو ہلاک کر دے گا۔

**بِهٖ مَهْلَكَةٌ** - وہاں ہلاکت کا مقام ہے۔

**فِىْ اَرْضٍ دَوِيَّةٍ مَهْلَكَةٍ** - ایک ہلاکت اور تباہی کی زمین میں۔

**يَهْلِكُوْنَ مَهْلَكًا وَّاحِدًا** - ایک ہی بار سب ہلاک ہو جائیں گے۔

**لَنْ يَّهْلِكَ عَلَى اللّٰهِ اِلَّا هَالِكٌ** - اللہ کی رحمت اور وسعت فضل و کرم سے وہی محروم رہے گا جس کی قسمت میں ہلاکت لکھی گئی ہو۔

**لَاهُلْكَ عَلَيْكُمْ** - تم پر کوئی تباہی نہ ہوگی۔

**اِنَّمَا هَلَكَ بَنُوْا اِسْرَائِيْلَ** - بنی اسرائیل اس وقت تباہ ہوئے۔

**مَاهَلَكَ امْرُؤٌ عَرَفَ قَدْرَهٗ** - وہ آدمی تباہ نہیں ہوگا جو اپنا مرتبہ پہچانے (سمجھے کہ میری لیاقت کس درجہ کی ہے یہ نہیں اپنے آپ کو عالم سمجھے اور علم خاک نہ رکھتا ہو)۔

**مَنْ اَتَى اللّٰهَ بِمَا اَمَرَ بِهٖ مِنْ طَاعَةِ مُحَمَّدٍ فَهُوَ الْوَجْهُ الَّذِىْ لَايَهْلِكُ** - امام جعفر صادق نے "كُلُّ شَىْءٍ هَالِكٌ اِلاوَجْهَهٗ" کی تفسیر میں فرمایا حضرت محمدؐ کی اطاعت جس کا اللہ نے حکم دیا ہے' یہی وجہ ہے جو ہلاک نہ ہوگی۔

**لَمْ اُبَالِ فِىْ اَىِّ وَادٍ هَلَكَ** - میں پرواہ نہیں کرنے کا وہ جس وادی میں ہلاک ہو جائے۔

**شِرَارُ نِسَاءِ كُمُ الْحِصَانُ عَلٰى زَوْجِهَا الْهَلُوْكُ عَلٰى غَيْرِهٖ** - بدتر عورت وہ ہے جو اپنے خاوند کو صحبت نہ کرنے دے اور دوسروں سے صحبت کرائے۔

**وَالْهَالِكُ مِنَّا مَنْ هَلَكَ عَلَيْهِ** - تباہ ہونے والا ہم میں وہ ہے جو اس کی مخالفت کرے (اس کا حکم نہ مانے)۔

**هَلٌّ** - خوب پانی برسنا' چاند نکلنا' خوش ہونا' چیخنا۔

**تَهْلِيْلٌ** - لا الٰہ الا اللہ کہنا۔

مُهَالٌ اور هِلَالٌ-مزدور کو ماہواری اجرت پر ٹھہرانا-

اِهْلَالٌ-ظاہر ہونا-

اِسْتِهْلَالٌ-پیدائش کے وقت رونا' چاند دیکھنا-

اِهْلَالٌ-لبیک پکار کر کہنا یہ متعدد حدیثوں میں وارد ہے اور دیکھنا' پکارنا-

اِنَّ نَاسًا قَالُوْا لَهٗ اِنَّا بَيْنَ الْجِبَالِ لَانُهِلُّ الْهِلَالَ اِذَا اَهَلَّهُ النَّاسُ-کچھ لوگوں نے کہا کہ ہم پہاڑوں کے بیچ میں رہتے ہیں جب لوگ چاند دیکھتے ہیں تو ہم کو دکھائی نہیں دیتا (پہاڑ آڑ ہو جاتے ہیں)-

اَلصَّبِیُّ اِذَا وُلِدَ لَمْ يَرِثْ وَلَمْ يُوْرَثْ حَتّٰی يَسْتَهِلَّ صَارِخًا-بچہ جب پیدا ہو تو نہ وہ کسی کا نہ اس کا کوئی وارث ہوگا جب تک آواز نہ نکالے (روئے نہیں) یا اور کوئی ایسی حرکت نہ کرے جس سے اس کی زندگی معلوم ہو مثلاً چھینکے یا سانس لے)-

كَيْفَ نَدِیْ مَنْ لَّا اَكَلَ وَلَا شَرِبَ وَلَا اسْتَهَلَّ-ہم کیوں اس بچہ کی دیت دیں جس نے کھایا نہ پیا نہ آواز نکالی-

ثَلٰثَةُ اَهِلَّةٍ فِیْ شَهْرَيْنِ-دو مہینوں میں تین چاند (دو مہینے پورے کر کے تیسرے کا چاند دیکھیں)-

اَهَلَّ النَّاسُ اِذَا رَاَوُا الْهِلَالَ-جب لوگوں نے ذی الحجہ کا چاند دیکھا تو لبیک پکاری' احرام باندھ لیا-

اَهِلِّیْ بِحَجٍّ-تو ایسا کر حج کا احرام باندھ لے (اور عمرے کا احرام توڑ ڈال یا اس کے ساتھ حج کا بھی احرام باندھ لے)-

اَهِلَّهٗ عَلَيْنَا بِالْاَمْنِ وَالْاِيْمَانِ-یا اللہ اس چاند کو ہم پر امن اور ایمان کے ساتھ نکال-

اَهْلَلْنَا بِالْحَجِّ خَاصَّةً فَاَمَرَ اَنْ نَحِلَّ-ہم نے میقات سے خاص حج کا احرام باندھا تھا-لیکن آنحضرتؐ نے حکم دیا (عمرہ کر کے) احرام کھول ڈالنے کا اور حج کا احرام فسخ کر دینے کا ائمہ ثلثہ کہتے ہیں یہ حکم صحابہ سے خاص تھا مگر تخصیص کی کوئی دلیل بیان نہیں کرتے اور امام احمدؒ اور اہل حدیث کے نزدیک عام ہے' قیامت تک باقی ہے-

فَمُهَلُّهٗ مِنْ اَهْلِهٖ-اس کے احرام باندھنے کا مقام اس کا گھر ہے-

اَهْلَلْنَا الْهِلَالَ-ہم چاند میں داخل ہوئے (یعنی ہلال میں جو غرہ سے تیسری تاریخ تک کہتا ہے)-

اِسْتَبْشَرَ وَتَهَلَّلَ وَجْهُهٗ-آپ خوش ہو گئے آپ کا چہرہ چمکنے دمکنے لگا (درخشاں ہو گیا)-

كَاَنَّ فَاهُ الْبَرَدُ الْمُنْهَلُّ-ان کا منہ گویا برستا ہوا اولہ تھا-

فَاَلَّفَ اللّٰهُ السَّحَابَ وَهَلَّتْنَا-اللہ تعالیٰ نے ابر کو جوڑ دیا اس نے ہم پر پانی برسایا (ایک روایت میں مَلَتْنَا ہے یعنی ہم کو خوب کشادگی کے ساتھ پانی دیا-ایک روایت میں مَلَاَتْنَا یعنی ہم کو پانی سے بھر دیا)-

فَاسْتَهَلَّتِ السَّمَاءُ-آسمان سے پانی برسانا شروع کیا یا پانی کی آواز نکالنا شروع کی-

وَمَا لَهُمْ عَنْ حِيَاضِ الْمَوْتِ تَهْلِيْلٌ-وہ موت کے حوضوں سے پیچھے نہیں ہٹ سکتے-

وَهَلَّلَهٗ-اور لا الٰہ الا اللہ کہا-

مَابَالُ الْهِلَالِ يَبْدُوْ دَقِيْقًا كَالْخَيْطِ ثُمَّ يَزِيْدُ حَتّٰی يَسْتَوِیَ-حضرت معاذ نے آنحضرتؐ سے پوچھا یہ چاند کا کیا حال ہے؟ دھاگے کی طرح باریک نمودار ہوتا ہے پھر (بڑھتے بڑھتے) پورا ہو جاتا ہے-

وَمَا اُهِلَّ لِغَيْرِ اللّٰهِ قَالَ مَا ذُبِحَ لِصَنَمٍ اَوْ وَثَنٍ اَوْ شَجَرٍ حَرَّمَ اللّٰهُ ذٰلِكَ كُلَّهٗ كَمَا حَرَّمَ الْمَيْتَةَ-"وَمَا اُهِلَّ بِهٖ لِغَيْرِ اللّٰهِ" کی تفسیر حدیث میں یوں آئی ہے کہ جو جانور بت یا اللہ کے سوا کسی معبود یا درخت کی تعظیم کے لئے کاٹا جائے-اس کو اللہ نے مردار کی طرح حرام کر دیا ہے گو اس پر اللہ کا نام بھی ذبح کے وقت لیا جائے-غرض یہ ہے کہ ذبح ایک عبادت ہے جو خالص اللہ کے لئے ہونا چاہئے جب یہ ذبح کسی دوسرے کے احترام و تعظیم کے لئے کیا جائے تو وہ جانور مردار ہے-مثلاً شاہ یا امیر کی تعظیم کے لئے جانور کاٹیں یا غوث یا پیر یا مرشد یا کسی ولی کی تعظیم کے لئے کاٹیں)-

تَهَلَّلَتْ دُمُوْعُهٗ-اس کے آنسو بہہ نکلے-

هَاتِ مِنْ هَنَاتِكَ - اپنی بری خصلتیں کچھ لے کر آ۔

اِنَّهٗ اَقَامَ هُنَيَّةً - تھوڑی دیر ٹھہرے (یہ هَنَةٌ کی تصغیر ہے)۔

وَذَكَرَ هَنَةً مِّنْ جِيْرَانِهٖ - اپنے ہمسایوں کی ایک حاجت بیان کی۔

اَحْسِبُهٗ قَالَ هُنَيَّةً - میں سمجھتا ہوں انھوں نے هُنَيَّةً کہا ایک روایت میں هُنَيْهَةٌ ہے۔

فَسَكَتَ هُنَيَّةً - تھوڑی دیر خاموش رہے۔

وَلَبِثَ اَبُوْبَكْرٍ هُنَيْهَةً - ابوبکرؓ تھوڑی دیر اپنے مقام پر ٹھہرے (یعنی امام کی جگہ اللہ کا شکر کرتے تھے کہ آنحضرتؐ نے ان کو اشارہ کیا نماز پڑھائے جاؤ اور مجھ کو امامت کے لائق سمجھا)۔

فَاِذَا هُوَ يَوْمٌ وَضَعَتْهُ هُنَيَّةً غَيْرَ اُذُنِهٖ - پھر وہ دن نکلا جب اس نے تھوڑی دیر کان کے سوا رکھی (اس عبارت میں قلب ہوگیا ہے اور صحیح یوں ہے غَيْرَ هُنَيَّةٍ فِيْ اُذُنِهٖ یعنی دیر تک اپنے کان میں رکھی)۔

فَلَمْ يَقْرَبْنِيْ اِلَّا هَنَةً وَّاحِدَةً - اس نے مجھ سے ایک بار کے سوا صحبت نہیں کی (ایک روایت میں اِلَّا هِبَةً ہے یعنی صرف ایک بار مجھ کو چھو دیا)۔

قُلْتُ لَهَا يَا هَنْتَاهُ - میں نے ان سے کہا - اری بھولی بھالی یا اری عورت - عورت کو پکارتے ہیں تو يَا هَنْتَاهُ کہتے ہیں اور مرد کے لئے يَا هَنَهْ یا يَا هَنَاهُ کہتے ہیں۔

فَقُلْتُ يَا هَنَاهُ اِنِّيْ حَرِيْصٌ عَلَى الْجِهَادِ - میں نے کہا ارے مرد (آدمی) میں جہاد کا خواہش مند ہوں۔

نَحَرْتُ هٰهُنَا وَمِنٰى كُلُّهَا مَنْحَرٌ وَوَقَفْتُ هٰهُنَا وَعَرَفَةُ كُلُّهَا مَوْقِفٌ - تم نے یہاں نحر کیا اور منی سارا نحر کی جگہ ہے اور تم یہاں ٹھہرے اور عرفات سارا ٹھہرنے کی جگہ ہے۔

وَمَالَ الْاٰخَرُ لِصِهْرِهٖ مَعَ هَنٍ وَّهَنٍ - اور دوسرا شخص یعنی عبدالرحمن بن عوفؓ اپنی صہر (یعنی سسرال کے رشتہ دار) کی طرف مائل ہوئے (انھوں نے حضرت عثمانؓ کو خلیفہ کر دیا) اس کی وجہ صرف رشتہ داری نہ تھی بلکہ اور کئی وجوہ تھے (ان کا ذکر مناسب نہ سمجھا اس لئے هَنٍ وَّهَنٍ کہا پھر حضرت عثمانؓ نے اپنے عزیزوں کی پاسداری شروع کی اور عبدالرحمن نے یہ دیکھا تو کہنے لگے اگر میں یہ جانتا ہوتا تو عثمانؓ کو خلافت کیلئے منتخب نہ کرتا)۔

اَلْقَيِّمُ عَلٰى اِبِلِ الْاَيْتَامِ اِذَا لَاطَ حَوْضَهَا وَطَلَبَ ضَالَّتَهَا وَهَنَاَ جُرْبَهَا فَلَهٗ اَنْ يُّصِيْبَ مِنْ لَّبَنِهَا - یتیموں کے اونٹوں کا جو کوئی محافظ ہو تو اس کو ان کا دودھ پینا درست ہے (کیونکہ اتنی خدمت کے بدلے تھوڑا سا دودھ لینے میں یتیموں کا سراسر فائدہ ہے نہ کہ نقصان)۔

## بابُ الهاء مع الواو

هُوَ - ضمیر ہے واحد مذکر غائب کی یعنی وہ مرد - جیسے هِيَ وہ عورت۔

هُوَاذَا - وہ تمہارا ہار یہ ہے۔

هَوْءٌ - بلند کرنا' اٹھانا' نسبت کرنا' خوش ہونا۔

هَوَاءٌ - قصد کرنا۔

هَاءَ - لا دے۔

هَوْءٌ - ہمت اور نافذ رائے اور گمان کو بھی کہتے ہیں۔

اِذَا قَامَ الرَّجُلُ اِلَى الصَّلٰوةِ وَكَانَ قَلْبُهٗ وَهَوْنُهٗ اِلَى اللّٰهِ اِنْصَرَفَ كَمَا وَلَدَتْهُ اُمُّهٗ - جب آدمی نماز کے لئے کھڑا ہوا اور اس کا دل اس کا ارادہ اللہ کی طرف رہے (اور دنیا کا کوئی خیال نہ آئے) تو وہ اس طرح نماز پڑھ کر لوٹے گا (گناہوں سے پاک صاف ہو کر) جیسے اس دن تھا جس دن اس کی ماں نے اس کو جنا تھا۔

هُوَ اللّٰهُ الَّذِيْ لَا اِلٰهَ اِلَّا هُوَ - وہ خداوند اللہ ہے جس کے سوا کوئی سچا معبود نہیں۔

هُوْتَةٌ - پست زمین - اس کی جمع هُوْتٌ ہے۔

تَهْوِيْتٌ - چیخنا' پست زمین میں آنا۔

لَقَدْ بَاتَ يُهَوِّتُ - (جب یہ آیت اتری "وَاَنْذِرْ عَشِيْرَتَكَ الْاَقْرَبِيْنَ" تو آنحضرتﷺ رات بھر اپنے کنبے والوں کو پکارتے رہے ایک ایک شاخ کو جدا جدا' تو اس وقت مشرک کہنے لگے) یہ شخص تو رات بھر چلاتا رہا - (عرب لوگ کہتے

ہیں: هَوَّتَ بِهِمْ یا حَیَّتَ بِهِمْ ان کو پکارا- اصل میں یہ حکایت ہے آواز کی- بعض نے کہا یاہ یاہ کہنا وہ چرواہے کی آواز ہے اپنے ساتھی کے بلانے کو اور کہتے ہیں یَهْیَیْتُ بِالْاِبِلِ میں نے اونٹ کو یاہ یاہ کہا)-

وَ دِدْتُ اَنَّ مَا بَیْنَنَا وَبَیْنَ الْعَدُوِّ هُوْتَةٌ لَا یُدْرَكُ قَعْرُهَا اِلٰی یَوْمِ الْقِیَامَةِ- مجھ کو آرزو ہے کاش ہمارے اور دشمن کے درمیان ایک گہرا گڑھا ہوتا جس کی تہہ میں قیامت تک نہ پہنچ سکتے (مطلب یہ ہے کہ مسلمان مارے جانے سے محفوظ رہتے- جیسے حضرت عمرؓ نے کہا کہ اس گھاٹی کے پرے ایک انگارہ ہوتا اور آگ سلگتی ہوئی' کافر لوگ اس کے پرے کھاتے اور ہم ورے کھاتے)-

هَوَجٌ- لمبا بےوقوف ہونا' جلد باز طیش کے ساتھ-

اَهْوَجُ- جو مرد ایسا ہو اس کا مونث هَوْجَاءُ ہے اور

هَوْجَاءُ- تیز سانڈنی کو بھی کہتے ہیں اور تیز آندھی کو هٰذَا الْاَهْوَجُ الْبَجْبَاجُ- یہ جلد باز (یا بےوقوف احمق) کی (کثیر الکلام)-

اَمَا وَاللّٰهِ لَئِنْ شَاءَ لَتَجِدَنَّ الْاَشْعَثَ اَهْوَجَ جَرِیْئًا- خدا کی قسم اگر اللہ چاہے تو تو اشعث کو جلد کام کرنے والا بہادر پائے گا-

مَافَعَلْتَ فِیْ تِلْكَ الْهَاجَةِ- تو نے اس حاجت میں کیا کیا- مکحول حائے حطی کو بوجہ لکنت کے ہائے ہوز کہتے وہ کابل کے قیدیوں میں سے تھے (ان کی زبان سے حائے حطی نہیں نکلتی تھی یا حا کو ہا سے بدل دیا گیا ہے)-

هَوْدٌ- توبہ کرنا' رجوع الی الحق کرنا' یہودی بن جانا-

تَهْوَادٌ- نرم آواز نکالنا-

تَهْوِیْدٌ- آہستہ چلنا' نرم آواز نکالنا' کوہان کھانا' پھر یہودی بنا دینا' خوش کرنا' غافل کرنا' نشہ کرنا' نرمی اور ملائمت سے بات پہنچانا' دیر کرنا-

مُهَاوَدَةٌ- مائل کرنا' جھکانا' رخصت کرنا' صلح کرنا' قیمت لینے میں آسانی کرنا-

تَهَوُّدٌ- توبہ کرنا' رجوع الی الحق کرنا' یہودی بن جانا' رشتہ داری یا رحم کے خیال سے مل جانا-

هَوَادَةٌ- نرمی اور وہ بات جس سے مصالحت کی امید ہو اور رخصت اور عطا-

یَهُوْد- عجمی لفظ ہے یا عربی اگر هَائِدٌ کی جمع ہو-

لَا تَاْخُذُهٗ فِی اللّٰهِ هَوَادَةٌ- اللہ کے کام میں آپ کو نرمی اور رعایت نہیں ہوتی تھی (مثلاً شرعی حد رحم کر کے چھوڑ دیں)-

اُتِیَ بِشَارِبٍ فَقَالَ لَاَبْعَثَنَّكَ اِلٰی رَجُلٍ لَّا تَاْخُذُهٗ فِیْكَ هَوَادَةٌ- حضرت عمرؓ کے پاس ایک شخص لایا گیا جو شراب پیا کرتا تھا- انھوں نے کہا میں تجھ کو ایسے شخص کے پاس بھجواتا ہوں جو تجھ پر کچھ نرمی نہیں کرنے کا (بلکہ پوری سزا دے گا)-

اِذَامُتُّ فَخَرَجْتُمْ بِیْ فَاَسْرِعُوا الْمَشْیَ وَلَا تُهَوِّدُوْا کَمَا تُهَوِّدُ الْیَهُوْدُ وَالنَّصَارٰی- عمران بن حصین نے کہا- جب میں مر جاؤں تو میرا جنازہ جلدی جلدی لے چلنا اور اور یہود اور نصاریٰ کی طرح آہستہ نرمی کے ساتھ مت لے جانا-

اِذَا کُنْتَ فِی الْجَدْبِ فَاَسْرِعِ السَّیْرَ وَلَا تُهَوِّدْ- جب تم قحط زدہ زمین میں پہنچو تو جلدی چل کر وہاں سے نکل جاؤ اور آہستہ مت چلو (کیونکہ جانور کو قحط زدہ ملک میں پانی اور چارے کی تکلیف ہوگی)-

لَاهَوَادَةَ عِنْدَ السُّلْطَانِ- بادشاہ کے پاس نرمی اور رعایت نہیں ہے-

هَادَ- یہودیوں کا طریق اختیار کیا- یہود ہائد کی جمع ہے معنی تائب اور ایک پیغمبر کا نام تھا اور یہودا بھائی تھا حضرت یوسفؑ کا-

فَاَبَوَاهُ یُهَوِّدَانِهٖ- پھر اس کے ماں باپ اس کو یہودی بنا لیتے ہیں-

هُوْدٌ- مشہور پیغمبر تھے جو قوم عاد کی طرف بھیجے گئے تھے-

یَاصَاحِبَ الذَّنْبِ هَوِّدْ وَاسْجُدْ- اے گناہ گار توبہ کر اور سجدہ کر-

وَلَا لِاَحَدٍ عِنْدَكَ هَوَادَةٌ- اے علی! تو خدا کے کام میں نرمی مت کیجیو (یعنی حدود شرعیہ میں رعایت مت کیجیو نہ مروت)

## باب الفاء مع الضاد

فَضِيْخٌ -پسینہ-
تَفَضُّخٌ - بالوں کی جڑیں پسینہ سے تر ہونا لیکن بہنا نہیں' کشادہ ہونا-
اِنْفِضَاخٌ - کے بھی وہی معنے ہیں- اور ناتوان ضعیف ہونا' بہت موٹا ہونا-
لَقَدْ تَلَافَيْتُ اَمْرَكَ وَهُوَ اَشَدُّ اِنْفِضَاخًا مِنْ حُقِّ الْكَهُوْلِ - (عمرو بن عاصؓ نے معاویہ سے کہا میں نے تمہارا کام اس وقت درست کیا جب وہ مکڑی کے جالے سے بھی زیادہ بودا تھا- (حقیقت میں اگر عمرو بن عاصؓ جو تدبیر اور رائے اور مکرو فریب میں اپنا نظیر نہیں رکھتے تھے معاویہ کی مدد نہ کرتے تو کبھی ان کو حکومت اور خلافت نصیب نہ ہوتی- معاویہ نے بھی عمرو بن عاصؓ کے اس احسان کا یہ بدلہ دیا کہ ان کو مصر کا حاکم بنا دیا)-
فَضْحٌ - ذلیل کرنا' رسوا کرنا' عیب کھولنا-
فَضِيْحَةٌ - ذلت' رسوائی- (جیسے فُضُوْحٌ اور فُضُوْحَةٌ اور فَضَّاحَةٌ اور فِضَاحٌ ہے) اور ظاہر ہونا' روشنی غالب ہونا-
فَضَائِحُ - عیوب- (یہ جمع ہے فَضِيْحَةٌ کی)
اِنَّ بِلَالًا اَتٰى لِيُؤْذِنَهٗ بِصَلٰوةِ الصُّبْحِ فَشَغَلَتْ عَائِشَةُ بِلَالًا حَتّٰى فَضَحَهُ الصُّبْحُ - حضرت بلالؓ آنحضرت ﷺ کو صبح کی نماز کی خبر دینے کو آئے حضرت عائشہؓ نے ان کو کسی کام میں لگا دیا یہاں تک کہ صبح کی روشنی آ دھمکی یا نمودار ہو گئی-
فَضَحْتِ النِّسَاءَ - تم نے عورتوں کو فضیحت (رسوا) کیا (ایسی بات بیان کی جس سے عورتوں کا پر شہوت ہونا نکلتا ہے)-
فَنَفْضَحُهَا عَلٰى اَعْيُنِ النَّاسِ - ہم لوگوں کی آنکھوں کے سامنے اس کو فضیحت کریں گے-
خَشِيْتُ اَنْ اَفْتَضِحَ - مجھ کو رسوائی کا ڈر ہو گا-
مَا تَجِدُوْنَ فِي التَّوْرٰةِ قَالُوْا نَفْضَحُهُمْ وَيُجْلَدُوْنَ - آنحضرت ﷺ نے یہودیوں سے پوچھا تمہاری توراۃ میں زنا کی کیا سزا ہے؟ انہوں نے کہا یہی کہ زنا کرنے والوں کو فضیحت کریں اور ان کو کوڑے لگائیں-
اَللّٰهُمَّ لَا تَفْضَحْنَا بَيْنَ خَلْقِكَ - یا اللہ اپنی مخلوق کے سامنے ہم کو فضیحت مت کر (قیامت کے دن اپنے بندوں کے سامنے ہمارے عیب اور گناہ مت کھول)-
صِفْ لِيْ بَغْلَةً فَضْحَاءَ - میرے لئے ایک فضحاء خچر تلاش کر- (میں نے عرض کیا فضحاء کیا؟ فرمایا کالے رنگ کا سفید پیٹ سفید پاؤں تھوتنی)-
فَضْخٌ - جوف دار چیز کو توڑنا- (جیسے خربوزہ' انار' تربوز کو یا وغیرہ' سر توڑنے میں بھی فضخ راسہ کہتے ہیں) پھوڑنا- (جیسے فَضَخَ عَيْنَهٗ اس کی آنکھ پھوڑی)-
اِفْضَاخٌ - نچوڑنے اور توڑنے کا وقت آ پہنچا-
اِنْفِضَاخٌ - ٹوٹنا پھوٹنا' کشادہ ہونا' کھل جانا' خوب رونا-
اِفْتِضَاخٌ - توڑنا' پھوڑنا-
تَفْضِيْخٌ - پھرانا-
اِذَا رَاَيْتَ فَضْخَ الْمَاءِ فَاغْتَسِلْ - جب پانی کو دنا دیکھے (یعنی منی نکلنا) تو غسل کر-
فَضِيْخٌ - وہ شراب جو گدر کھجور سے توڑ کر بنائی جائے اس کو آگ نہ دکھائی جائے- اگر اس میں پختہ سوکھی کھجور ملا دی جائے تو اس کو غلیط کہیں گے-
نَعْمَدُ اِلَى الْحُلْقَانَةِ فَنَفْتَضِخُهٗ - ہم گدر کھجور کو لیتے اس کو توڑتے-
سُئِلَ ابْنُ عُمَرَ عَنِ الْفَضِيْخِ فَقَالَ لَيْسَ بِالْفَضِيْخِ وَلٰكِنْ هُوَ الْفَضُوْخُ - عبداللہ بن عمرؓ سے پوچھا گیا فضیخ پینا کیسا ہے؟ انہوں نے کہا وہ فضیخ نہیں ہے بلکہ فضیحت کرنے والا ہے (جو پیئے گا وہ ذلیل اور رسوا ہو گا)-
اِنْ قَرِبْتَهَا فَضَخْتُ رَاْسَكَ بِالْحِجَارَةِ - اگر تو اس کے نزدیک جائے تو پتھر سے تیرا سر پھوڑ ڈالے گی-
مَسْجِدُ الْفَضِيْخِ - مدینہ کی ایک مسجد ہے-
فَضٌّ - توڑنا' جدا کرنا' ازالہ بکارت کرنا' سوراخ کرنا' بہانا' تقسیم کرنا' دانت توڑنا-
تَفْضِيْضٌ - آراستہ کرنا' چاندی کا ملمع کرنا یا چاندی جوڑنا-

تَفَضُّضٌ - اور اِنْفِضَاضٌ - متفرق ہونا-

اِنْفِضَاضٌ - ٹوٹنا' بہنا-

اِفْتِضَاضٌ - ازالہ بکارت کرنا' عدت توڑنا خوشبو لگا کر یا پرندے کو فرج پر پھیر کر جیسے جاہلیت کے زمانہ کی رسم تھی-

يَا رَسُوْلَ اللّٰهِ اِنِّيْ امْتَدَحْتُكَ فَقَالَ قُلْ لَا يُفْضِضُ اللّٰهُ فَاكَ - حضرت عباسؓ نے آنحضرت ﷺ سے عرض کیا میں نے آپ کی مدح کی ہے- آپؐ نے فرمایا کہو اللہ تمہارا منہ نہ توڑے (یعنی تمہارے دانت نہ ٹوٹیں)- (اور نابغہ جعدی نے جب اپنا رائی قصیدہ آنحضرت ﷺ کو سنایا اور اس شعر پر پہنچا-

بلغنا السماء مجدا و فخرا وسوددا
و انا لنرجو فوق ذلك مظهرا

یعنی ہم بزرگی اور فخر اور سرداری میں آسمان تک پہنچ گئے اور اب امید ہے کہ اس سے بھی اوپر چڑھیں- تو آنحضرت ﷺ نے فرمایا اے ابولیلے اب کہاں جانا چاہتے ہو یعنی آسمان سے بھی اوپر کیا چیز ہے؟ نابغہ نے عرض کیا بہشت یارسول اللہ- آپ نے فرمایا اللہ تیرے دانت نہ توڑے- پھر وہ ایک سو بیس برس جیئے ان کا ایک دانت بھی نہ گرا)-

ثُمَّ جِئْتَ بِهِمْ لِبَيْضَتِكَ لِتَفُضَّهَا - پھر آپ ان کو اپنے انڈے کے پاس لے کر آئے تاکہ اس کو توڑ ڈالیں-

حَتّٰى يَفُضَّ كُلَّ شَيْءٍ مِّنْهُ - یہاں تک کہ ہر چیز اس کو توڑ ڈالے گا-

لَا يَحِلُّ لَكَ اَنْ تَفُضَّ الْخَاتَمَ - تجھ کو مہر توڑنا (یعنی ازالہ بکارت کرنا) حلال نہیں-

اَلْحَمْدُ لِلّٰهِ الَّذِيْ فَضَّ خَدَمَتَكُمْ - شکر اللہ کا جس نے تمہارا جتھا توڑ ڈالا-

فَلَمَّا خَرَجَ مِنْ فَضَضِ الْحَصٰى اَقْبَلَ عَلٰى سَلْمَانَ بْنِ رَبِيْعَةَ فَكَلَّمَهُ - جب کنکریوں کے پھیلاؤ سے پار ہو گئے تو سلمان بن ربیعہ کی طرف متوجہ ہوئے ان سے بات کی-

قَالَتْ لِمَرْوَانَ اِنَّ النَّبِيَّ ﷺ لَعَنَ اَبَاكَ وَاَنْتَ فَضَضٌ مِنْ لَعْنَةِ اللّٰهِ - حضرت عائشہؓ نے مروان سے کہا- (جب اس نے عبدالرحمن بن ابی بکرؓ سے بدزبانی کی اور کہا کہ یہ آیت وَالَّذِيْ قَالَ لِوَالِدَيْهِ اُفٍّ لَّكُمَا - اخیر تک تمہاری ہی شان میں اتری ہے) آنحضرت ﷺ نے تیرے باپ (حکم) پر لعنت کی ہے اور تو اللہ کی لعنت کا ایک ٹکڑا ہے (ملعون کا نطفہ ہے تو تو بھی ملعون ہوا- ایک روایت میں فُظَاظَةٌ مِّنْ لَعْنَةِ اللّٰهِ ہے- یعنی اللہ کی لعنت سے نچڑا ہوا ہے یعنی ملعون کا نطفہ ہے)

لَوْ اَنَّ اُحُدًا اِنْفَضَّ مِمَّا صُنِعَ بِابْنِ عَفَّانَ لَحَقَّ لَهٗ اَنْ يَّنْفَضَّ - حضرت عثمانؓ کے ساتھ جو سلوک کیا گیا اگر کوہ احد سے وہ سلوک کیا جاتا تو کوہ احد کا اس سے ٹکڑے ٹکڑے ہو جانا واجبی ہے-

فَجَاءَ رَجُلٌ بِنُطْفَةٍ فِيْ اِدَاوَةٍ فَافْتَضَّهَا - پھر ایک شخص تھوڑا سا پانی ایک ڈول میں لے کر آیا اور اس کو بہا دیا- (ایک روایت میں فَانْقَضَّهَا ہے قاف سے یعنی اس کا دہانہ کھول دیا)-

كَانَتِ الْمَرْاَةُ اِذَا تُوُفِّيَ عَنْهَا زَوْجُهَا دَخَلَتْ حِفْشًا وَّلَبِسَتْ شَرَّ ثِيَابِهَا حَتّٰى تَمُرَّ عَلَيْهَا سَنَةٌ ثُمَّ تُؤْتٰى بِدَابَّةٍ شَاةٍ اَوْ طَيْرٍ فَتَفْتَضُّ بِهٖ فَقَلَّمَا تَفْتَضُّ بِشَيْءٍ اِلَّا مَاتَ - جاہلیت کے زمانہ میں جب عورت کا خاوند مر جاتا تو وہ ایک کھنڈر میں چلی جاتی اور خراب کپڑے پہن لیتی ایک سال تک وہیں پڑی رہتی اس کے بعد ایک جانور لے کر آتے بکری یا پرندہ وہ اس کو اپنی شرمگاہ سے رگڑتی پھر کم ایسا ہوتا کہ جس جانور سے وہ شرمگاہ رگڑتی وہ زندہ رہتا بلکہ مر جاتا-

كَانَتِ الْمُعْتَدَّةُ لَا تَمَسُّ طِيْبًا وَّلَا تَغْتَسِلُ وَلَا تُقَلِّمُ ظُفْرًا وَّلَا تَقْرَبُ شَيْئًا مِّنْ اُمُوْرِ التَّنْظِيْفِ ثُمَّ تَخْرُجُ بَعْدَ الْحَوْلِ بِاَقْبَحِ مَنْظَرٍ فَتَفْتَضُّ عِدَّتَهٗ بِطَائِرٍ - جاہلیت کے زمانہ میں عدت والی عورت نہ خوشبو لگاتی نہ غسل کرتی نہ ناخن تراشتی غرض کوئی کام صفائی اور پاکی کا نہ کرتی سال بھر تک اسی حال میں رہتی پھر سال کے بعد ایک بھیانک شکل میں باہر نکلتی اور اپنی عدت ایک پرندے سے توڑتی (اس کو شرمگاہ پر رگڑ کر عدت ختم کرتی)-

جَمَعُوا الْقُرْاٰنَ عَلٰى عَهْدِ عُثْمَانَ وَفَضُّوا الْمَصَاحِفَ - لوگوں نے حضرت عثمانؓ کے زمانہ خلافت میں قرآن کو جمع کیا اور دوسرے تمام مصحفوں کو چاک کر ڈالا (جو پہلے

